صوفی کہلوانا یا القاب شرعیہ اور کنیت فاضلہ جیسے شیخ الاسلام مجد الدین وغیرہ کے ساتھہ ملقب و مکنی کرنا اور اسپر خوشدل ہونا اور اسکے ساتھہ
رضا ظاہر کرنا کچھہ چیز نہین ہی دانشمندی تو یہ ہی کہ عالم با عمل ہو اور علوم کتاب و سنت سے خوب واقف ہو اور انکو علی وجہ التحقیق اچھی طرح سے جانتا ہو
کسی مسئلے یا حکم مین دوسرے سے دریافت کرنیکا محتاج نہو اور باوجود ان سب کے ان نامون کے ساتھہ نامزد نہو اگر ہو سکے اور توفیق الہی بھی مساعدت
فرماوے تو تو خالص مسلمان ہو فلان وبہما اور ابن فلان اور چنین وچنان ہونا فضائل آخرت سے مانع ہی ❊ این حدیثم چہ خوش آمد کہ سحرگہ میگفت
بر سر میکدۂ با دف و نے ترسائے ❊ گر مسلمانی ہمین ست کہ حافظ دارد ❊ وای گر در پی امروز بود فردائے ❊ ❊ بندۂ عشق شدہ ترک نسب کن
جامی ❊ کہ درین راہ فلان ابن فلان چیزے نیست ❊ ۱۹ دنیا سراسر زور ہی اور بغیر زور و مکر و فریب کے ہاتھہ نہین آتی اکثر اہل عالم
کیا جاہل کیا عالم اس مردار کے جال مین گرفتار رہین ہر روز و ہر زمان مین رنگ و بو اس گل بد بو کا تازہ و تر ظاہر ہوتا ہی اور اہل عالم اسکو
غایت عقل اور نہایت ہوشیاری و دانشمندی جانتے ہین اور اسکے ساتھہ باہم مفاخرت کرتے ہین اور جو انکا ہمرنگ و ہمدم و ہموضع نہین ہین
اوسکو ابلہ و احمق جانتے ہین یہ نہین جانتے کہ جو اس ذکر و فکر سے جسقدر غافل ہی او تنا ہی وہ عاقل ہی اور جتنا جو جال مین پہنسا ہی وہ اوسی قدر
احمق و جاہل بنا ہے قیامت کے دن کہ عیار ذات الصدور اور اظہار ہر مضمر و مستور کا روز ہے معلوم ہو جاویگا کہ کس کام مین تہے اور زندگانی
گرامی کو کس خسیس چیز مین ضائع کرکے عاقبت محمود کو تباہ و برباد کرو یا اللہم غفرا اللہم احسن عاقبتنا فی الامور کلہا واجرنا من خزی
الدنیا و عذاب الاخرۃ امین ثم امین بجاہ النبی الامین صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہ اجمعین الی یوم الدین ❊ ہیچ کار کتب خوانیت نمی آید
زجمیع خاطر خود نسخۂ فراہم کن ❊ جراحتی بدلت گر رسیدہ است ای درد ❊ تو از گداختن خویش فکر مرہم کن ❊ **مسک الختام** اس بیان کہ رحمت
الہی وسیع ہے اور اوسکی نہایت و غایت نہین ہے اور اوسکا رحم و کرم اوسکے غیظ و غضب پر غالب ہے اس باب مین آیات و احادیث بکثرت
وارد ہین مگر تہوڑے سے یہان لکھے جاتے ہین تاکہ اللہ سبحانہ تعالی اپنے فضل جسیم و کرم عمیم سے ہم سب کا خاتمہ بخیر فرماوے اور عذاب برزخ
و نار سے نجات دے اللہم آمین ❊ اگر در دہد یک صلاے کرم ❊ عزازیل گوید نصیبے برم ❊ **آیات کریمات** ۱ ان اللہ لا یغفر
ان یشرک بہ و یغفر ما دون ذلک لمن یشاء اسمین سوائے شرک کے اور سب گناہون کی مغفرت کا امیدوار فرمایا ہی مگر مشیت کا خطرہ
لگا ہوا ہے ۲ و من یعمل سوء او یظلم نفسہ ثم یستغفر اللہ یجد اللہ غفورا رحیما اسمین وعدہ دیا ہی کہ کوئی گناہ اور ظلم نفس کیون نہو مگر وہ بعد
توبہ و استغفار کے بخشدیا جاویگا ۳ کتب علی نفسہ الرحمۃ اگرچہ اللہ سبحانہ پر کوئی شئ واجب نہین ہی مگر اوسنے براہ رحم و کرم و تفضل رحمت
کو اپنی ذات مقدس پر واجب کر لیا ہے ۴ قال عذابی اصیب بہ من اشاء و رحمتی وسعت کل شئ فساکتبہا للذین یتقون و یؤتون
الزکوۃ والذین ہم بایتنا یؤمنون اسمین عذاب کو تو مشیت پر محمول فرمایا اور رحمت کو ہر شئ پر وسعت بخشی اور اوسکو مؤمنین متقین
کے لئے واجب ٹہیرایا ۵ وان ربک لذو مغفرۃ للناس علی ظلمہم وان ربک لشدید العقاب باوجود ظلم خلق کی مغفرت کو اونکے لیے
ثابت فرمایا اور مغفرت کو منکر ذکر کیا تاکہ عام ہو اور حرف تاکید اور لام سے اوسکی تاکید کی ۶ نبئ عبادی انی انا الغفور الرحیم وان عذابی
ہو العذاب الالیم اسکے اول جملہ مین بہ نسبت دوسرے کے زیادہ تر تاکید ہی کیونکہ اول تو بندون کو اپنی طرف مضاف کیا پہر ضمیر متکلم کی
تکرار کی پہر غفور و رحیم دو وصف اپنی ذات پاک کے ایسے ذکر فرمائے کہ اون مین غایت درجہ کی مغفرت و رحمت ہی اور دوسرے مین
عذاب کو اپنی طرف منسوب کیا اور اوسکو بصفت الیم موصوف فرمایا یعنی فی نفسہ اوسکا عذاب الیم ہی مگر غایت رحمت و مغفرت سے چاہے
تو سوائے مشرکون کے سب کو بخشدے اسلیے کہ یہ دونون وصف اسی کے مقتضی ہین ۷ قل یا عبادی الذین اسرفوا علی انفسہم

لاتقنطوا من رحمة الله ان الله يغفر الذنوب جميعا انه هو الغفور الرحيم اسمین بندون کو ناامیدی رحمت سے منع کیا اور سارے گناہ بخشنے کا وعدہ فرمایا پہر وہی دو وصف غفور رحیم ذکر فرمائے جنسے شب و روز رحمت و مغفرت برس رہی ہے اور پورا پورا ظہور اون کا قبر و حشر مین ہوگا ۸ الذین یحملون العرش ومن حوله یسبحون بحمد ربهم ویومنون به ویستغفرون للذین امنوا ربنا وسعت کل شئ رحمة وعلما فاغفر للذین تابوا واتبعوا سبیلك وقهم عذاب الجحیم ربنا وادخلهم جنات عدن التی وعدتهم ومن صلح من آبائهم وازواجهم وذریاتهم انك انت العزیز الحکیم وقهم السیئات ومن تق السیئات یومئذ فقد رحمته وذلك هو الفوز العظیم سبحان اللہ وفور رحمت آلہی تو دیکہو کہ ایک تو آپ غفور و رحیم ہے ہر شئ کو اوسکی رحمت سمائی ہوئی ہی اور علم اوسکا ہر چیز کو محیط ہے اسپر طرہ یہ ہوا کہ حاملین عرش برین مقربان بارگاہ رب العالمین ہر دم ہر لحظہ اپنے رب کی تسبیح کرتے ہین اور مؤمنین کے لئے کس خوبی و حسن ادا سے مغفرت مانک رہے ہین پہر مؤمنین ہی پر قناعت نہین ہے بلکہ اونکے آبا و اجداد و اولاد و احفاد کے واسطے جنات عدن مین داخل ہونیکا اور سیئات سے بچنے کا سوال کر رہے ہین اب اس سے زیادہ اور کیا رحم و کرم ہوگا ۹ والملئکة یسبحون بحمد ربهم ویستغفرون لمن فی الارض الا ان الله هو الغفور الرحیم اسمین ملائکہ کرام کا ذکر ہے کہ وہ اپنے رب کی تسبیح کرتے ہین اور زمین والون کیلئے مغفرت چاہتے ہین پہر وہی دو وصف غفور و رحیم بہ تنبیہ و تاکید ذکر فرمائی جو کہ غایت مغفرت و رحمت پر مشتمل ہین ✤ احادیث رحم و رافت

۱ انس رضی اللہ عنہ کہتے ہین مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سُنا فرماتے تہے کہ فرمایا اللہ عزوجل نے ای ابن آدم بیشک جبتک تو مجہے پکاریگا اور مجہسے امید رکہیگا تو مین تجہے بخشونگا اوس چیز پر جو تجہسے ہوئی اور مین پروا نہین کرونگا ای بیٹے آدم کے اگر پہونچ جاوین گناہ تیرے ابر آسمان تک پہر تو مجہسے مغفرت چاہی تو مین تجہے بخشدونگا اوس چیز پر جو تجہسے ہوئی اور مین پروانہ کرونگا ای ابن آدم اگر آوے تو میرے پاس زمین بہر گناہ لیکر پہر تو مجہسے ملے حال آنکہ تو کسی چیز کو میرے ساتہہ شریک نہ کرتا ہو تو مین آونگا تیرے پاس زمین بہر مغفرت لیکر رواہ الترمذی وقال حسن ۲ انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک جوان پر داخل ہوے اور وہ مر رہا تہا فرمایا تو اپنے آپ کو کس طرح پاتا ہی عرض کیا یا رسول اللہ مین اللہ سے امید رکہتا ہون اور بیشک اپنے گناہون سے ڈرتا ہون آپ نے فرمایا نہین جمع ہوتے خوف و رجا کسی بندے کے دلمین ایسی جگہہ مین یعنے مرتے وقت مگر عطا کرتا ہی اللہ تعالی اوسکو وہ چیز جسکی وہ امید رکہتا ہی اور امن دیتا ہی اوسکو اوس چیز سے جس سے وہ ڈرتا ہے رواہ الترمذی ۳ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہی حسن ظن یعنی اللہ تعالی سے نیک گمان رکہنا عبادت سے ہے رواہ الترمذی ۴ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہی کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ فرمایا اللہ عزوجل نے مین نزدیک گمان اپنے بندے کے ہون جو اوسکو میرے ساتہہ ہی اور مین اوسکے ساتہہ ہون جس جگہہ وہ مجہے یاد کرتا ہی قسم ہی اللہ کی البتہ اللہ بہت خوش ہوتا ہی توبہ سے اپنے بندے کی ایک تمہارے سے کہ وہ اپنی گمی سواری کو جنگل مین پاوے اور جو شخص میری طرف بالشت بہر قریب ہوتا ہی تو مین اوسکی طرف ہاتہہ بہر قریب ہوتا ہون اور جو کوئی میری طرف ہاتہہ بہر قریب ہوتا ہے تو مین اوسکی طرف باع بہر قریب ہوتا ہون اور جسوقت وہ میری طرف چل کر آتا ہی تو مین اوسکی طرف دوڑتا آتا ہون رواہ البخاری و مسلم ۵ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر تم یہانتک خطا کرو کہ تمہاری خطائین آسمان کو پہونچ جاوین پہر تم توبہ کرو تو اللہ تمپر رجوع کریگا یعنی تمہاری توبہ قبول فرماویگا رواہ ابن ماجة باسناد جید ۶ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سُنا فرماتے تہے کہ بندہ کسی گناہ کو پہونچا پہر اوسنے کہا یارب بیشک مینے گناہ کیا سو تو میرے لیے بخشدے اوسکے رب نے کہا میرے بندے نے جانا

کہ اوسکا ایک رب ہے جو گناہ کو بخشتا ہے اور اوسپر پکڑتا ہے اوسنے بخشدیا پہر وہ دوسرے گناہ کو پہونچا گئی بار ابوہریرہ نے یون کہا کہ پہر اوسنے دوسرا
گناہ کیا کہا یا رب مینے دوسرا گناہ کیا تو اوسکو مجہے بخشدے اوسکے رب نے کہا جانا میرے بندے نے کہ اوسکا ایک رب ہے جو گناہ کو
بخشتا ہے اور اوسپر پکڑتا ہے بخشدیا واسطے اوسکے پہر ٹہیرا رہا جسقدر اللہ نے چاہا پہر وہ اور گناہ کو پہونچا گئی بار ابوہریرہ نے کہا کہ پہر اوسنے دوسرا
گناہ کیا کہا یا رب بیشک مینے گناہ کیا سو تو میرے لیے بخشدے اوسکے رب نے کہا میرے بندے نے جانا کہ اوسکا ایک رب ہے جو گناہونکو بخشتا ہے اور اونپر پکڑتا ہے
اوسکے رب نے فرمایا مینے اپنے بندیکے لیے بخشدیا سو چاہیے کہ کرے جو چاہے رواہ البخاری ومسلم ف بر درگہ دوست ہر گناہی بخشند + صد سالہ گنہ
بدآہی بخشند + عفو گنہم بنا توانی کردند + زینجاست کہ کوہ را بکاہی بخشند + ۷ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے فرمایا ہے بیشک اللہ قبول کرتا ہے توبہ بندے کی جبتک کہ اوسکو غرغرہ نہین لگا ہے رواہ الترمذی وقال حدیث حسن ۸ ابن مسعود رضی اللہ عنہ
کہتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے توبہ کرنے والا گناہ سے مثل اوس شخص کے ہے جسکے لیے کوئی گناہ نہین ہے رواہ ابن ماجۃ
والطبرانی ۹ عبداللہ بن معقل رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ مین اور میرے والد ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس آئے میرے والد نے اونسے کہا کیا تمنے
نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ ندامت توبہ ہے کہا ہان رواہ الحاکم ۱۰ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے فرمایا ہے قسم ہے اوسکی جسکے ہاتھ مین ہے جان میری اگر تم گناہ نہ کرو تو مقرر اللہ تمکو لیجاوے اور بیشک ایک ایسی قوم کو لاوے کہ گناہ
کرین پہر اللہ سے مغفرت چاہین تو وہ اونکی مغفرت کرے رواہ مسلم ف دارم گنہی ز قطرۂ باران بیشین + وز شرم فگندہ ام سر در پیش +
ناگاہ نداشند کہ مترس ای درویش + ما در خورِ خود کنیم و تو در خور خویش + ۱۱ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
نے فرمایا ہے جبکہ اللہ نے خلق کو پیدا کیا تو اوسنے اپنی کتاب مین لکہا وہ عرش پر اوسکے نزدیک ہے بیشک میری رحمت غالب ہو گئی ہے میرے
غضب پر اور ایک روایت مین یون ہے کہ سابق ہوئی میری رحمت میرے غضب پر رواہ مسلم ۱۲ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہین مینے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو سنا فرماتے تہے کہ اللہ نے رحمت کے سو حصے کیے سو ننانوے تو اوسنے اپنے نزدیک روک رکہے اور زمین
مین ایک حصہ اوتار دیا پس اس حصے سے خلائق باہم رحم کرتی ہے یہانتک کہ دابہ اپنی کہر کو اپنے بچے سے اوٹہا لیتا ہے اس خوف سے
کہ وہ اوسکو پہونچے اور ایک روایت مین اور نسخے یون آیا ہے کہ بیشک اللہ کی سو رحمتین ہین اون مین سے ایک رحمت کو درمیان جن وانس
وبہائم وہوام کے اوتارا کہ اوسکے سبب سے وہ آپس مین مہربانی کرتے ہین اور اوسی وجہ سے باہم رحم کرتے ہین اور اوسی کی وجہ سے وحشی
اپنے بچے پر رحم کرتا ہے اور ننانوے رحمتونکو اللہ تعالی نے رکہ چہوڑا ہے کہ اونسے قیامت کے دن اپنے بندونپر رحم کریگا رواہ مسلم ۱۳ سلمان
فارسی رضی اللہ عنہ کہتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے بیشک اللہ نے پیدا کین جسدن کہ آسمانون اور زمین کو پیدا کیا سو
رحمتین ہر رحمت مطابق اوس چیز کے کہ درمیان آسمان کے ہے زمین تک سو اونمین سے ایک رحمت کو زمین مین رکہا پس اوسکے سبب سے
والدہ اپنے بچے پر رحم کرتی ہے اور وحش وطیر بعض اونکا بعض پر جسوقت قیامت کا دن ہوگا تو اونکو اس رحمت سے پورا کریگا رواہ مسلم
۱۴ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے اگر مومن اوس عقوبت کو جانے جو کہ نزدیک اللہ کے ہے
تو اوسکی جنت مین کوئی طمع نکرے اور اگر کافر اوس کو جانے جو کہ نزدیک اللہ کے ہے تو اوسکی جنت سے کوئی ناامید نہو رواہ مسلم ۱۵ ۔
حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قیدیون پر آئے ناگاہ ایک عورت قیدیونمین کی تلاش کر رہی تہی جسوقت کسی
بچے کو قیدیونمین پاتی تو اوسکو لے لیتی پہر اوسکو اپنے پیٹ سے لگاتی اور دودہ پلاتی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمسے فرمایا کیا تم اسکو دیکہتے

کہ یہ اپنے بچے کو آگ مین ڈالے گی ہمنے کہا نہین قسم ہے اللہ کی اوسپر وہ قدرت بہی رکہتی ہو کہ اوسکو نہ ڈالے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مقرر اللہ بہت رحم کرنے والا اپنے بندونپر اس عورت سے اپنے بچے پر ہمراہ مسلم ان حدیثون کے سوا اور بہت حدیثین ہین بنظر طول کے اونکو اس جگہ ذکر نہین کیا رزقنا اللہ تعالی الخاتمۃ الحسنی واذاقنا حلاوۃ رضوانہ الاسنی وادخلنا برحمتہ وفضلہ دار النعیم ووقانا من عذاب البرزخ ونار الجحیم وصلی اللہ تعالی وسلم وبارک علی خیر خلقہ سیدنا محمد نبی الامی وعلی الہ وصحبہ وکل مومن تقی ومسلم نقی ومنبع صفی والمسئول ممن اطلع علی ہذا الکتاب من العلماء الاعلام والمشائخ العظام والمؤمنین والمؤمنات من ملۃ الاسلام ان یلحظوہ بعین العنایۃ ویسبلوا علیہ ذیل الرعایۃ ویصلحوا ما بدا فیہ من الخلل ویمحوا ما کان فیہ من العلل فقد ابی اللہ ان یصح الا کتابہ العظیم وان یسلم من النقص الا خطابہ الکریم ولنعم ما قیل ؎ اخا العلم لا تعجل بعیب مصنف + ولم یتحقق زلۃ منہ تعرف + فکم افسد الراوی کلاما بعقلہ + وکم حرف المنقول قوم صحفوا + وکم ناسخ اضحی لمعنی مغیرا + وجاء بشیئ لم یردہ المصنف + ولما بلغ بناء الکلام الی ہذا المقام عن لنا ان نختمہ بہذہ الابیات اقتداء ببعض الکرام وباللہ التوفیق وبیدہ حسن الختام سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم ؎

الہی لئن لم تعف فالویل کلہ | لعبد مسیئ ذی ضلال وباطل
تعلم علما لیس فیہ بعامل | وکم قال من قول ولیس بفاعل

وان تنتقم من ظالم شر ظالم | فعدل اتی من عادل خیر عادل
و ان تعف منک العفو فضل انت بہ | سحائب جود جاد بالخصب هاطل

علی مجدب عطشان لہفان مقفر + فقیر الی غوث یغیث ووابل + واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی رسولہ محمد والہ وصحبہ اجمعین امین۔ شنبہ ۲۳ صفر سنہ ۱۳۲۹ ہجری وقت زدن یک ساعت روز تمام شد

# تمت بالخیر

خداوند تعالے کے فضل وکرم سے یہ کتاب نایاب جسکا ہر ایک ورق عبرت ناظرین اور بصیرت اہل یقین ہے ماہ ربیع الاول ۱۳۲۹ ہجری کو مطبع عاقلی بہوپال مین چہپکر سرکش دیدۂ اولی الالباب تاکین ہوئی ای زندہ دلان باخبر اس کتاب کے فصول وابواب شروع سے آخر تک حالات برزخ اور موت وروح کے بیان مین ایسی مشرح ومفصل ہین کہ اس جامعیت کے ساتہہ کوئی دوسری کتاب زبان اردو مین موجود نہین ہے جناب مترجم ومولف مدظلہ العالی کا مقصود یہ ہے کہ تمام اردو خوان اون مقامات برازخ وحالات ارواح سے مطلع ہو جائین جنکے ادراک سے اکثر کم استعداد محروم ہین بڑی بڑی کتب متقدمین جو عربی وفارسی کی اس بیان مین مشہور روزگار ہین اون سب کے مطالب ومضامین جناب مؤلف دام مجدہ نے ترجمہ کرکے اس کتاب مین داخل فرمائے ہین اب یہ کتاب حقیقت روح اور موت وبرزخ کے بیان مین ایسی مکمل اور جامع ہے کہ ناظرین کو کسی دوسری کتاب کی ضرورت باقی نہین رہی بموجب اسکے لا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین پروردگار عالم اس کتاب کو مقبول طبائع خاص وعام کرے اور مولف سراپا خیر وحسنات کو اجر جزیل دنیا وآخرت مین مرحمت فرمائے آمین ثم آمین

# تمت

کتبہ مولوی عبد الرحیم صاحب لکھنوی بے بدل

## از حافظ حفیظ اللہ خان امام کلان مسجد نور محل بن مولوی حسین خان صاحب مرحوم مغفور متوطن قدیم بھوپال

### قطعہ تاریخ طبع طی الفراسخ

طرفہ احوال برازخ مین لکھی ہے یہ کتاب
دیکھنے والو بصد دیدۂ عبرت دیکھو

لیکن اس ڈھنگ کے تالیف ہی پہلی سنی
جس سے آئینہ ہی احوال برازخ دیکھو

فتنِ ماضی و مستقبل و حال ایک سے ایک
عبرت انگیز زیادہ ہین بعبرت دیکھو

جتنے آثار قیامت ہین جہانمین گزرے
اونکا ہے حال ہر اک جا بصراحت دیکھو

ایک اک لفظ سے پیدا ہین معنی سو سو
معجزہ تو نہین کہنا ہو کرامت دیکھو

کیا دل آویز ہین احوال زمانِ برزخ
تازہ ہو جائیگی اسلام کی حالت دیکھو

ق
سنو شمس کا مغرب سے نکلنا ہوگا
شان دیکھو مرے اللہ کی قدرت دیکھو

اے گنہگار وہی وقت ہے توبہ کر لو
بند ہو جائیگا پھر بابِ اجابت دیکھو

یہ برزخ کا نسخہ ہے قلم سے نکلا
اس مین ہے شانِ خدا شانِ رسالت دیکھو

واقعی سچ ہے کہ بےمثل لکھی ہے یہ کتاب
لطف تحریر سنو حسنِ عبارت دیکھو

گوہر بےمثل بہا مفت مین ہاتھ آتا ہے
اسکے عسرت پہ میری یُسر عنایت دیکھو

صفحہ صفحہ مین برزخ کے مضامین ہین لکھے
چشم دل کھول کے احوال برازخ دیکھو

آنکھ پڑتی ہے اگر لفظ و معانی کی طرف
عشق کہتا ہے ذرا حسن کتابت دیکھو

ہے کہین فتنۂ دوران کا مفصل احوال
کہین قسام فتن مین ہے فطانت دیکھو

یونتو ہر ایک کتاب اوسکے ہے بےمثل و نظیر
ایک پر ایک کو حاصل ہے فضیلت دیکھو

دیکھو لکھی ہین زمانیکی حوادث کیا کیا
اور پھر اوسپہ روایات کی صحت دیکھو

ہائے اوٹھ جائینگے دنیا سے حروفِ قرآن
ہائے گر جائیگی کعبہ کی عمارت دیکھو

بند ہو جائیگا دروازۂ توبہ جسدن
کیا سیاہ کارونکی ہو جائیگی نوبت دیکھو

پڑھتے ہی صور کا نام آیا کلیجہ منہ کو
پوری پڑھنے بھی نہ پایا تھا روایت دیکھو

کچھ نہ پوچھو ہے بیان حشر کا کیسا پُر درد
جان گدازی میری دیکھو میری رقت دیکھو

کہین آثار قیامت کہین حالِ محشر
لکھے ہین جملہ مطالب بصراحت دیکھو

اے خریدارو یہ اک وقت غنیمت جانو
ورنہ لٹ جائیگی جنت کی ریاست دیکھو

برگزیدہ لکھی تاریخ حفیظ اللہ نے
چھپ گیا عام حال علامات قیامت دیکھو
۱۳۲۹ھ

### قطعہ تاریخ طبع کتاب طی الفراسخ حافظ غلام احمد صاحب فروغی مدرس فارسی ہائی اسکول جہانگیری بھوپال

کتاب نغز یہ طی الفراسخ
چھپی بار نخستین آگرہ مین
میان عاقل نے اسکو چھاپنے مین

تمام احوال برزخ کے ہے مرآت
خریدا خلق نے باصد مباہات
کیا زر خرچ اور کی صرف اوقات
فروغی طبع کی تاریخ اس کے

جناب ذوالفقار احمد نے کی ہین
رہا جب ایک بھی نسخہ نہ باقی
بصد خوبی ہوئی تیار چھپ کر
رقم کر چھپ گئی برزخ کے حالات

فراہم حال برزخ کے روایات
ہوئی چاروں طرف سے مانگ نرات
بفضلِ خالقِ ارض و سماوات

### قطعہ تاریخ طبع طی الفراسخ منشی محمد یوسف خان صاحب بن عبد الواحد صاحب مرحوم ملازم دفتر انشاء

یہ ہے ذکر موتی و احوال برزخ
ہین اثبات ہین جسکے اقوال راسخ
لکھی خوب تاریخ یوسف نے اسکی
چھپی روح افزا یہ طی الفراسخ
۱۳۲۹ھ

### قطعہ تاریخ منشی محمد عمر خان صاحب بن حافظ عبد اللہ خان صاحب مرحوم مغفور ملازم کتب خانہ ریاست بھوپال

مرتب شد کتابے آنکہ از وے
براہِ غیب پردازی بہ فرسخ
چو عمر سال تالیفش بجستم
دلم گفتہ بلا ہیچ لاتی برزخ
۱۳۲۹ھ

### قطعہ تاریخ حافظ حسن علی خان صاحب بن حافظ محمد علی خان صاحب مرحوم مغفور ملازم مساجد بھوپال

مطالع کرو اس سے ہو ویگا ظاہر
کہ ثمرۂ عمل ہین بہشت اور دوزخ
حسن اسکے چھپنے کا گر سال چاہو
کہو دل نشین ہے یہ احوال برزخ
۱۳۲۹ھ

یہ کتاب حافظ حفیظ اللہ خان کے محنت و جان فشانی سے اللہ نے پوری طبع کرا دی ہر مسلمان دعاخیر سے یاد بندیکو فرما دین آمین ثم آمین

# فہرست مطالب طی الفراسخ الی منازل البرازخ

تمت

# الروض الممطور فی تراجم علماء شرح الصدور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ اولی من حمد واکرم من تفضل وارحم من قصد وعد المتقین الفوز فی الاخرۃ فبشری للموعود بما وعد والصلوۃ والسلام علی رسولہ وخاتم انبیائہ محمد خیر مولود نزل وجہ الارض ولد وعلی الہ وصحبہ وسائر اتباعہ الذین کلما ذکرت مناقبہم قال السامع اعد **امابعد** باعث تحریر اس مقالہ عجالہ کا یہ ہی کہ جب بحمدہ تعالی کتاب طی الفراسخ جو کہ ترجمہ مستقل کتاب شرح الصدور وروایات ثبیت اور اکثر شروح کی مع تحشی زائد سے تمام ہوئی تو خاطر فاتر مین یہ خطرہ گذرا کہ جناب سیوطی رحمہ اللہ نے کتاب شرح الصدور مین احادیث وآثار طبقات اربعہ کتب حدیث شریف کے ذکر فرمائے ہین اور مضامین تذکرہ قرطبی رحمہ اللہ کی تنقیح وتخریج کی ہے اور اکثر جگہہ صحت وحسن وغرابت وغیرہ کا پتا دیا ہے ذکر کیا ہی اور اکثر فوائد اور کتب سے ذکر کیے ہین جیسے کتاب الروح حافظ ابن قیم وغیرہ اسلیے یوں مناسب معلوم ہوا کہ جن علماء دین کی کتب سے اونہون نے احادیث وآثار نقل کیے ہین اونکے تراجم لکھے جائین کیونکہ تراجم گویا نسب مؤلفات ہوتے ہین ونیز بحکم عند ذکر الصالحین تنزل الرحمۃ وقت ذکر صالحین کے رحمات وبرکات کا نزول ہوتا ہی او مصنفات حدیث شریف کے طبقات بھی بتادیے جائین اور کچھ اسماء رواۃ کا بھی ضبط ہو جائے بعض شراح حدیث شریف کا بھی ذکر آجائے تاکہ وقت مطالعہ کتاب کے بصیرت تامہ ہو ہر کتاب و مصنف کی قدر معلوم ہو جائے اونکے شرف ومزیت پر اطلاع ہو ہر ایک کی ولادت ووفات پر آگاہی ہو جائے راویون کے نام پڑھنے مین دقت نہو خلط ملط سے امن ملے اسلیے یہ چند فصلین اور ایک خاتمہ واسطے بیان امور مذکورہ کے لکھا گیا اگرچہ پوری تمنای دلی بسبب عدم تیسر مواد کے قوت سے فعل مین نہین آئی لیکن پھر بھی ایک جملہ صالحہ بالہ مجتمع ہوگیا اور جو کچھ باقی رہ گیا وہ تیسر اسباب پر محول کیا گیا اللہ سبحانہ کے نزدیک ہر عسیر یسیر اور ہر مشکل آسان ہے بالفعل یہ جو کچھ ہو گیا اسکی بھی امید نہ تھی مگر اوسنے اپنے فضل و کرم سے اسکو انجام کیا چونکہ اس رسالے مین اکثر علماء شرح الصدور کا ذکر و ترجمہ ہی اسلیے اسکا نام **الروض الممطور فی تراجم علماء شرح الصدور** رکھا اور اسکے مضامین کو چند فصول اور ایک خاتمہ پر مرتب کیا

اور میرے ذہن سے دور تر ہے اور جسوقت مین کسی مسئلہ متعلق بحساب مین نظر کرتا ہون تو گویا کسی پہاڑ کے اوٹھانیکا قصد کرتا ہون بحمد اللہ
تعالی اسوقت میرے پاس آلات اجتہاد کے کامل ہو چکے ہین اور یہ بات بطریق تحدث بنعمت خدای تعالی کہتا ہون نہ بطور فخر کے
دنیا مین کون چیز ہے کہ اوسکا حاصل کرنا فخر مین طلب کیا جائے حالانکہ زمانہ کوچ کا قریب پہونچا بڑہاپا ظاہر ہوگیا عمر اطیب وخوشتر جا چکی
اگر مین چاہون کہ ہر مسئلے مین ایک تصنیف مع اوسکے اقوال وادلہ نقلیہ وقیاسیہ ومدارک ونقوض اور اوسکے جواب اور موازنہ درمیان اختلاف
مذاہب کے جو اوسمین ہے لکھون تو اسپر بفضل خدا قادر ہون نہ بحول وقوت اپنے کے فلا حول ولا قوۃ الا باللہ ما شاء اللہ لا قوۃ الا باللہ
مینے شروع طلب مین علم منطق بہی کچھ پڑہا تہا پہر اللہ تعالی نے اوسکی کراہت میرے قلب مین ڈالدی اور مینے یہ بات سنی کہ ابن الصلاح نے
اوسکی تحریم کا فتوی دیا ہے تو مینے اس علم کو چہوڑ دیا اللہ تعالی نے اوسکے عوض مجکو علم حدیث عنایت فرمایا جو کہ اشرف علوم ہے میرے مشائخ
روایت مین سماعاً واجازتاً بہت سے ہین اونکو مینے ایک معجم مین جمع کیا ہے اونکی گنتی قریب ڈیڑہ سو کے ہے سماع روایت مین مینے کثرت نہین کی
اسلئے کہ اوس سے جو زیادہ تر اہم تہا اوسمین شغل کیا یعنی قرارت درایت میری مولفات اس دم تک یعنی تا زمانہ تالیف حسن المحاضرہ تین سو
کتاب کو پہونچ گئی ہین اور میری مصنفات کے نام یہ ہین انتہی بعد اسکے اپنی کتابون کا ذکر کیا ہے ہر علم مین یعنی تفسیر وحدیث وفقہ واجزای
مفردہ وفن عربیت وفن اصول وبیان وتصوف وفن تاریخ وادب یہ سب کتب نام بنام حسن المحاضرہ فی اخبار مصر والقاہرہ مین مذکور ہین جس کسی
کو اونپر مطلع ہونیکا شوق ہو وہ اوسکی طرف رجوع فرمائے کاشغری نے اپنے طبقات مین سیوطی رحمہ اللہ کے ترجمہ مین لکہا ہے کہ سیوطی فرماتے تہے
کہ مینے تین سو شیخ سے علم لیا ہے اور اونکی ایسی عادت تہی کہ امرا وملوک کے پاس تشریف نہین لیجاتے تہے زہد کا طریقہ رکہتے تہے تالیف
پر متوجہ تہے اونکی مصنفات چہوٹی بڑی چار سو ساٹہہ کو پہونچی ہین اور اقطار واطراف زمین مین شرق سے غرب تک منتشر ومشتہر ہوئی اور
مسلمانون نے اونسے نفع پایا کتابت وقرارت منطق کو حرام ومکروہ جانتے تہے علماے عصر نے اونسے پچاس سوال کئے ہر سوال کے جواب مین
ایک رسالہ لکہا لوگ بسبب دعوی کرنے اجتہاد کے اونکے دشمن ہوگئے اونکی ایذا دہی اور نکالنے مین کوشش کی علماء عصر کے ہاتہہ سے
اونپر ہول وخوف بہت کچہہ ہوا کیونکہ اونکے نزدیک مدعی اجتہاد کا بعد ائمہ اربعہ رضی اللہ عنہم کے مستحق تادیب کا ہے گویا محال کا دعوی
کرتا ہے ولیکن انبیاء واولیاء کو اس سے بہی زیادہ تر محنت وتکلیف پہونچی ہے اونہون نے علماء سے مناظرہ کیا بیان کیا کہ مجتہد مطلق اور
یہ اجتہاد ائمہ اربعہ پر ختم ہوگیا دوسرا مجتہد منتسب یعنی اپنے فتوون مین منتسب الیہ کی رای کا تبع ہے اور یہ نوع تا قیامت تک منقطع
نہین ہے وہ مدعی اسی قسم اجتہاد کے تہے اونہونے یہ نہین کہا کہ مین مجتہد مطلق ہون اور اسی لئے مذہب امام شافعی رضی اللہ عنہ کے ساتہہ
فتوی دیتے تہے اور ساتہہ مذہب اصحاب امام شافعی کے اور کہتے تہے کہ سائل مذہب سے پوچہتا ہے نہ میرے اجتہاد سے اور جس مسئلے کا کہ مین
جواب دیتا ہون اپنا کہڑا رہنا روز حساب کو اور اوس جواب کا پیش کرنا اپنے اوپر یاد کرتا ہون اپنے زمانے کے علماء پر سات سوال مقرر کئے تہے
کوئی بہی جواب نہ لکہہ سکا کاشغری ان سب سوالون کو لاکر کہتے ہین کہ حقیقت ان تمام سوالون کی یکسان ہے کہ واضع یا بنا الخ کا کون ہے وفات سیوطی رضی اللہ عنہ
کی ۹۱۱ سنہ ہجری مین ہوئی اٹہارہ دن دو مہینے اکسٹہہ سال کی عمر پائی یہ تو اتحاف النبلاء سے لکہا گیا اب وہ سنو جو علامہ ربانی قاضی محمد
بن علی شوکانی رحمہ اللہ نے بدر طالع مین اونکا حال لکہا ہے جناب توفیق دام مجدہ تاج مکلل مین بدر طالع سے نقل فرماتے ہین کہ
سیوطی رضی اللہ عنہ امام کبیر صاحب تصانیف ہین اپنے عصر کے اکابر علماء نے سائر امصار سے اونکو اجازت دی جمیع فنون مین بارز
ظاہر ہوئے اور اقران وامصار پر فائق ہوئے اونکا ذکر مشہور ہوا شہرہ اونکا دور تک پہونچا تصانیف اونکی مقبول ہوئین کی طرح اقطار واطراف مین

سائرداثر ہوئین لیکن وہ اس سے صحیح و سالم نہ رہے کہ کوئی حاسد اونکی فضل پر حسد نہ کرے اور کوئی منکر اونکی مناقب کا منکر نہ ہوئے کیونکہ سخاوی نے
جو کہ اونکی اقران سے ہین ضوء لامع مین اونکا ترجمہ مظلم و تاریک لکھا ہے غالب و اکثر اوس ترجمہ کا ثلب قطیع و سب شنیع و انتقاص اور غمط اونکی مناقب کا
صراحۃً و اشارۃً ہے یعنی اونکو عیب لگایا ہے تبرا کیا ہے برا کہا ہے کم کیا ہے اونکے فضائل و خوبیونکو حقیر بتایا ہے لاجرم سارے فضلای ہمعصر مین سخاوی کا یہی
داب و عادت ہے سخاوی کے اور سیوطی کے باہم ایسا تنافس و تحاسد ہوا کہ سیوطی نے ایک رسالہ لکھا اوسکا نام الکاوی لدماغ السخاوی
رکہا پس جو شخص ترجمۂ امام سیوطی پر ضوء لامع مین مطلع ہوا ہے اوسکو چاہیے کہ یہ بات خوب پہچان لے کہ وہ ترجمہ اونکی خصم سے صادر ہوا ہے جسکا قول اونپر مقبول
نہین ہے انتہی پہر اوس عبارت کو نقل کیا ہے جو سخاوی نے سیوطی کی ذم مین لکھی ہے اور کہا یعنی امام شوکانی نے کہ مین کہتا ہون کہ اس عبارت منقول
جو تحامل ہے اس امام پر وہ منصف پر مخفی نہین ہے کیونکہ سیوطی نے جو اپنے اوپر علم حساب کے مشکل ہونیکا اقرار کیا ہے یہ اوسپر نہین دلالت کرتا ہے جو سخاوی نے
ذکر کیا ہے کہ وہ ذکی نہ تھے اسلیئے کہ اس فن مین ذکی پر فتوح نہین ہوتا ہے مگر نادر جیسا کہ اب ہم اپنے ہمعصر والونمین مشاہدہ کر رہے مین اسی طرح جسوقت کسی
قائل نے اونسے کہا تھا کہ ہم تمہارے واسطے ہر فن والیکو فنون اجتہاد سے جمع کرین تو اونہون نے سکوت کیا کیونکہ صاحب فنون کثیرہ اونمین سے ہر ایک فن کی
تحقیق مین اوس درجے کو نہین پہونچتا ہے جسکو وہ شخص پہونچتا ہے جو تنہا اوسی فن مین مشغول رہتا ہے اس بات کو ہر شخص جانتا ہے ایسا ہی سخاوی کا یہ قول
کہ سیوطی نے یہ مسخ کیا یہ اخذ کیا سو یہ بھی کچھ عیب نہین ہے کیونکہ یہ ہمیشہ سے مصنفون کا داب چلا آیا ہے کہ پچھلا آتا ہے تو اپنے اگلے کی کتابون سے لیتا ہے مختصر کرتا ہے
یا واضح کرتا ہے یا اعتراض کرتا ہے یا اسکی مثل اور غرضین ہین جو تصنیف پر باعث ہوتی ہین وہ کون شخص ہے کہ کسی فن کی طرف قصد کرے جسمین
اوسکے اگلے نے تصنیف کی ہے پہر وہ اوسکی کلام سے اخذ نہ کرے اور یہ قول سخاوی کا کہ اونہون نے بعض تصانیف سیوطی کو ایک ورق مین دیکہا ہے یہ بہی
اوسکو مخالف نہین ہے جو سیوطی نے اپنی مصنفات کی گنتی ذکر کی ہے کیونکہ سیوطی نے یہ نہین کہا ہے کہ اونکی مصنفات تین سو مجلد پر زیادہ ہوگئی ہین بلکہ
اونہون نے تو یہ کہا ہے کہ وہ تین سو کتاب پر زیادہ ہوگئی ہین اور یہ اسم کتاب کا ایک ورق پر اور ورق سے زیادہ پر صادق آتا ہے اور یہ قول سخاوی کا
کہ سیوطی کثیر التصحیف والتحریف ہین سو یہ مجرد دعوی ہے برہان و دلیل سے خالی ہے یہ اونکی مؤلفات ہین پشت زمین پر اچھی طرح سے محرر و مہذب ہین خوب
طور پر متقن و محکم ہین بہر حال سخاوی کا قول سیوطی پر غیر مقبول ہے کیونکہ تم خوب جان چکے ہو کہ جرح و تعدیل کی امامون نے کہا ہے کہ قول اقران کا آپس مین
مقبول نہین ہے باوجود ظہور ادنی منافسہ کے پہر اوس جیسی منافست کا کیا ذکر ہے جو ان دونون آدمیونکی آپس مین ہے جسکی یہانتک نوبت پہونچی کہ بعض نے
بعض کی حق مین تالیف کی یعنی باہم رسالہ بازی ہوئی ایک نے دوسرے کی رد مین رسالہ لکہا کیونکہ اس سے کمتر منافست موجب عدم قبول ہوتی ہے سخاوی نے
رحمہ اللہ اگرچہ امام غیر مدفوع ہین یعنی اونکی امامت مانی ہوئی ہے کوئی اوسکو دفع نہین کر سکتا ہے لیکن وہ اپنے اکابر اقران پر بہت کچہ تحامل کیا کرتے ہین یعنے
زبردستی بتکلف رد و قدح بہت کرتے ہین چنانچہ اسبات کو وہ شخص خوب جانتا ہے جسنے اونکی کتاب ضوء لامع کو مطالعہ کیا ہے کیونکہ وہ اپنے معاصرین کے
واسطے کوئی وزن قائم نہین کرتے یعنی اونکو محض بے قدر جانتے ہین بلکہ غالب اونکی ہمعصر اونکی حط و قدح سے سلامت نہین رہتے ہین اور صرف اپنے مشائخ
و تلامذہ کی تعظیم کرتے ہین اور اونکی جنکو وہ پہچانتے نہین اون لوگونمین سے جو اول قرن نہم مین اونکی پیدا ہونیسے پہلے مر چکے ہین اونکی جو شہر مین نہین ہین
یا اوسکی جسکی خیر کی امید رکہتے ہین یا اوسکے شر سے خوف کرتے ہین رہے اقوال اون علماء کی جو موذن حط و قدح مین سیوطی پر جنکو سخاوی نے نقل کیا ہے سو سبب
اوسکا دعوی کرنا سیوطی کا ہے اجتہاد کو جیسے کہ خود اونہون نے اوسکی تصریح کی ہے اور یہ ہمیشہ سے لوگونکا داب رہا ہے اوس شخص کے ساتھ جو اوس رتبے تک پہونچ گیا
و لیکن ہمنے ترجمہ شیخ الاسلام ابن تیمیہ مین تمکو یہ بتا دیا ہے کہ اللہ سبحانہ کی عادت جاری ہوئی ہے جیسا کہ اسپر استقراء دلالت کرتا ہے کہ جس شخص کے
ساتھ بسبب اوسکے علم و تصریح بالحق کی عداوت کی جاتی ہے تو اللہ تعالی اوسکی شان کو بلند کرتا ہے اور اوسکے محاسن و خوبیان بعد موت کے

منتشر ہوتی ہین اور اوسکا ذکر بلند ہوتا ہی اور لوگ اوسکے علم سے نفع لیتے ہین اور یہی حال صاحب ترجمہ کا ہوا کیونکہ اونکی مؤلفات اقطار و اطراف مین پہیل گئی اور قافلے بلند و پست زمین مین اونکو لیگئے اور اللہ تعالیٰ نے اونکے ذکر حسن و ثناء جمیل کو ایسا بلند کیا جو اونکے معاصرین مین سے کسی کیواسطے نہ ہوا والعاقبة للمتقین تجاوز الله عنہا جمیعا وعنا بفضلہ وکرمہ ولادت امام سیوطی رضی اللہ عنہ کی ۸۴۹ھ ہجری مین ہوئی اور ۹۱۱ھ مین وفات پائی انتہی رحمہ اللہ تعالیٰ رحمة واسعة ورضی عنہ وارضاہ وجعل الفردوس منزلہ ومأواہ آمین +

**ترجمۂ سید محمد بن اسمٰعیل امیر مؤلف جمع التشتیت شرح ابیات التثبیت رحمہ اللہ تعالیٰ** جناب توفیق دام مجدہ نے اتحاف النبلاء مین فرمایا ہے محمد بن اسمٰعیل بن صلاح امیر یمانی صنعانی امام کبیر بدر منیر محدث فقیہ اصولی متکلم ناظم ادیب مجتہد معقول و منقول مین بارع دقائق صاحب تصانیف مشہورہ ناصر سنن ماثورہ ناشر اخبار صحیحۂ مشہورہ اعلم علماء یمن یمیون سے صاحب ریاست و امارت تھے فروع احکام مین کبھی تقلید نہین کرتے تھے اپنے اجتہاد پر عمل کرتے تھے علوم حدیث وغیرہ شیخ عبد القادر بن علی بدری اور شیخ عبد الرحمن ابن ابی الغیث شافعی مدنی خطیب مدینۂ منورہ وغیرہم سے اخذ کئے اور ایک خلق کثیر نے اونسے اخذ کیا اونمین سے یہ لوگ ہین سید امام عبد القادر بن احمد بن ناصر اور اونکے بیٹے سید عبد اللہ بن محمد امیر اور لطف الباری بن احمد ورد اور شیخ علامہ ناصر بن حسین الحبشی اور شیخ عبد الخالق مزجاجی زبیدی وغیرہم رحمہم اللہ تعالیٰ فقہ و حدیث مین انکی تصانیف بذریعہ محققانہ ہین بعض تصانیف مین ابحاث لطیفہ و ایرادات نفیسہ کئے ہین اپنے علماء عصر کے بہت سے سوالونکے جواب مستقل جزؤن مین لکھے اصل انکی فرقۂ زیدیۂ صنعاء سے ہی یہ جبکہ مرتبۂ اکمال علوم و فنون کو پہونچے اور اس فرقے کے مذہب کا بطلان دریافت کیا تو مذہب اہل سنت و جماعت کی طرف انتقال کیا اور اونکے ائمۂ مجتہدین سے ہوئے خلائق کا مرجع تھے ایک عالم کثیر نے اونسے نفع پایا شیخ ابو الحسن سندی مدنی بہی اونکے شیوخ مین سے ہین انکی توالیف بہت ہین مجتہدانہ کلام کرتی ہین غایت انصاف و صواب کی رعایت فرماتے ہین منجملہ انکی تصانیف کے یہ کتابین ہین شرح جامع صغیر سیوطی دو جلد سبل السلام شرح بلوغ المرام دو مجلد کلان اسبال المطر شرح قصب السکر نظم نخبة الفکر فی علم الاثر ثمرات النظر فی علم الاثر توضیح الافکار شرح تنقیح الانظار علوم حدیث مین یواقیت فی المواقیت النہر المورود فی الکلام علی آیة ہود یعنی یا ارض ابلعی ماءک الخ . اسمین اکیس نوع علم بدیع کی ذکر کئے ہین افادة الامہ باحکام اہل الذمہ ارشاد النقاد الی تیسیر الاجتہاد ہدایة المرتاب الی صحة نیة العبادات منیل الثواب و دفع العقاب رفع الاستار لابطال ادلة القائلین بفناء النار اسمین ابن عربی پر رد کیا ہے القول المبین فی قبول عطیة السلاطین اسکے سوا اور کتب ہین محرر سطور نے اکثر ان کتب کو اونکی دستخط خاص کی لکھی ہوئین سفر حج مین دیکھین اور اونسے حاصل کیا اونمین سے بعض میرے پاس موجود ہین یہ تین واسطے سے سلسلۂ سند حدیث مین میرے شیوخ سے ہین پہر اونکے بعض اشعار کو ذکر کیا ہے ۱۱۸۲ھ ہجری مین انکی وفات ہوئی پہر تاج مکلل مین بدر طالع سے یون نقل فرمایا ہے کہ سید بن اسمٰعیل بن صلاح امیر الکحلانی ثم الصنعانی امام کبیر مجتہد مطلق ۱۰۹۹ھ ہجری کو کحلان مین پیدا ہوئے پہر اپنے والد کے ہمراہ مدینۂ صنعاء کی طرف نقل کر آئے اور علماء صنعاء سے اخذ کیا یعنی علم اونکے طرف رحلت کی وہان کے اور مدینہ منورہ کے اکابر علماء پر حدیث شریف پڑہی جمیع علوم مین فائق ہوئے اقران و امثال پر بڑہ گئے صنعاء مین متفرد بہ ریاست علم ہوئے اجتہاد کا اظہار کیا عامل بادلہ ہوئے تقلید سے نفرت کی جن آراء فقہیہ پر کوئی دلیل نہ تہی اونکو زیف اور کہوٹا کیا ہمراہ اپنے اہل عصر کے خطوب و حوادث و محن واقع ہوئے اللہ تعالیٰ نے اونکے کید و مکر سے اونکو محفوظ رکہا اور اونکی شر سے اونکی کفایت کی امام منصور نے جامع صنعاء مین خطابت کا اونکو متولی کیا ہمیشہ علم کو تدریس و افتاء و تصنیف سے پہیلاتی رہی عامہ نے اونکو نصب یعنی خروج کے ساتھہ متہم کیا اسپر یون استدلال کیا کہ وہ امہات یعنی کتب صحاح ستہ اور باقی کتب حدیث پر جمے ہوئے ہین جو کچہہ اونمین ہی اوسپر عمل کرتی ہین اور جو شخص یہ کام کرتا ہی اوسکو عامہ متہم بخروج کرتی ہین خاصکر جبکہ وہ سنن نماز سے کوئی شی کرے جیسے رفع یدین و ضم یدین اور مثل اسکی کیونکہ وہ اوس سے نفرت کرتے ہین اور اوسکے دشمن ہو جاتے ہین اور اوسکے واسطے کوئی وزن قائم نہین کرتی یعنی محض بی قدر سمجہتے ہین اور جو شخص

ایسا ہونیکی وجہ یہ ہوتی ہین حالانکہ اونکو کتابین نہین جنکو معارف علمیہ سے کچہہ تعلق نہین ہے کیونکہ وہ تو ہر چیز مین اونکے پیچہے ہوجاتے ہین جسوقت کوئی شخص جسکی ہیئت اہل علم کی ہوتی ہے اون سے کہتا ہے کہ یہ امر حق ہے تو وہ کہتے ہین حق ہی اور اگر کہدیتا ہی کہ باطل ہے تو وہ کہتے ہین باطل ہی گناہ تو اوس جماعت کا ہی جنہون نے کتب فقہ سے کچہہ پڑہا ہی اور اوسمین امعان وغور نہین کیا ہی اور اوسکے سوا اور کچہہ نہین جانا پہچانا ہی اونہون نے بسبب اپنی قصور کے یہ گمان کیا ہی کہ اوس مین سے کسی شئی کی مخالفت شریعت کی مخالفت ہے بلکہ قطعیات شریعت سے کسی قطعی کی مخالفت ہی باوجود اسکی کہ وہ اونہین کتابونکو پڑہتے ہین کہ اکابر و اصاغر ائمہ نے اوس بات کی مخالفت کی ہی کہ اون کتب کے مصنفونکی مختار ہی ولیکن وہ حقیقت کو نہین سمجہتے اور نہ راہ کیطرف راہ پاتے ہین بلکہ جسوقت اونکے معاصرین مین سے کوئی بہی رتبہ اجتہاد کو پہونچتا ہی اور اپنے اجتہاد سے کسی شئی کی مخالفت کرتا ہے تو اوسکو دین سے خارج ٹہیراتے ہین اور غالب اونپر یہی ہے کہ یہ بات کچہہ مقاصد دینی کے سبب سے نہین ہی بلکہ دینوی منافع کیواسطے ہوتی ہی جو شخص اون مین تامل و غور کرتا ہی اوسکو یہ امر ظاہر ہوجاتا ہی اور وہ دینوی مقصد یہ ہین کہ لوگون مین یہ بات شایع ہوجائے کہ جو شخص اکابر علما پر انکار کرتا ہی اور اون کے اجتہادات کا جو مخالف مذہب ہین تو وہ خالص شیعہ سے ہوتا ہی اور یہ شہرت غالباً منافع فوائد دنیا سے کسی شئی کا فائدہ دیتی ہی اسلیے وہ اکابر علما کے خاطی قرار دیتے ہین ہمیشہ قائم و ثائر رہا کرتے ہین اور نصب و خروج و مخالفت اہل بیت کی اونکو تہمت لگایا کرتے ہین پہر عام لوگ اسکو منکر حق گمان کرتے ہین اور اوس منکر کی تعظیم و توقیر فرماتے ہین کیونکہ اونکی عقلون پر اوسکے قول کی سچائی چل گئی اور اوسکو خیال کرتے ہین کہ وہ اون لوگون سے ہے جو کہ مذاہب ائمہ سے دفع کیا کرتے ہین اور اگر حقیقت حال کا کشف کرین تو اوس منکر کو پائین کہ مذہب ائمہ اہلبیت کا مخالف وہی ہی بلکہ وہ اونکے اجماع سے خارج ہی کیونکہ اون سبنے تقلید کو حرام کیا ہی اوس شخص پر جو مرتبۂ اجتہاد کو پہونچ گیا ہی اور اوسپر واجب کیا ہی کہ وہ خود اپنی رای کا اجتہاد کرے اور اسکو مسئلہ دون مسئلہ کے ساتہہ خاص نہین کیا ہی ولیکن متعصب نابینا ہوتا ہی اور مقصر صواب کیطرف راہ نہین پاتا اور نہ اپنے اعتقاد سے خارج ہوتا ہی مگر جسوقت کہ وہ اہل عقل سے ہو باوجود اسکے کہ مسئلہ تحریم تقلید کا مجتہد پر اون کتابون مین لکہا ہوا ہی جنکو چہوٹے طلبہ پڑہتے ہین بڑے طلبہ کا کیا ذکر ہے صاحب ترجمہ کی خاصہ و عامہ سے بہت اتباع ہوئی اونکے اجتہاد پر عمل کیا اور اسکو ظاہر کیا اور اونپر کتب حدیث کو پڑہا اور وہ ہمیشہ خاصہ و عامہ مین انکو پہیلاتے رہے مخالفون نے جو اونکو دہمکایا ہی دیا اوسکی کچہہ پروا نکی اس اثنا مین بڑے فتن واقع ہوئے اللہ تعالی نے اونکی شر سے اونکو بچایا انکی مصنفات حافلہ جلیلہ ہین منجملہ اونکے سبل السلام ہی اسکو مغربی کے بدر تمام سے مختصر کیا ہی اور منحۃ الغفار اسکو جلال کے ضوء النہار پر حاشیہ ٹہیرایا ہی اونہین سے ایک عدہ ہی اسکو ابن دقیق العید کی شرح عمدہ پر حاشیہ کیا ہی اور اونہین سے شرح تنقیح ہی علوم حدیث مین اسکے سوا اور اونکی مصنفات ہین اور بہت سے مسائل کو علحدہ تصنیف کیا کہ اگر وہ جمع کیجاوین تو کئی مجلد مین آئین انکے شعر فصیح منسجم ہوتے اور انکی غالب اشعار مباحث علمیہ مین اور اشعار عصر سے اظہار درد و حزن اور اونکی رد مین ہوتے تہے حاصل یہ ہے کہ وہ اون ائمہ سے تہے جو معالم و آثار دین کی تجدید کرتے ہین **حکایت** امام ربانی محمد بن علی شوکانی رحمہ اللہ تعالی فرماتے ہین کہ مینے اونکو سنہ ۱۲۰۰ ہجری مین خواب مین دیکہا کہ وہ پیدل چل رہے ہین اور مین سوار ہون ایک جماعت مین جو میرے ہمراہ ہی جب مینے اونکو دیکہا تو مین سواری سے اوتر پڑا اونکو سلام کیا پہر میرے اور اون کے درمیان مین بات چیت ہوئی اوس میں یہ یاد رکہا مجہسے فرمایا دقق الاسناد وتانق فی تفسیر کلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اوسوقت میرے دل مین یہ خطرہ گزرا کہ وہ اوس بات کیطرف اشارہ کرتے ہین جسکو مین قرارت بخاری مین کیا کرتا ہون جو کہ جامع مسجد مین ہوتی ہی اور اوس قرارت مین ایک جماعت علما کی حاضر ہوتی ہی اور عوام سے ایک عالم بیشمار جمع ہوتا ہے سو مین بعض اوقات الفاظ حدیثیہ کی اس طور پر تفسیر کرتا ہون جسکو عوام حاضرین سمجہین مینے ارادہ کیا کہ کہون کہ ایک جماعت حاضر ہوتی ہے وہ بعض الفاظ عربیہ کو نہین سمجہتے تو بہتون نے مجہسے مباذنت کی اور میرے کلام کرنے سے پہلے فرمایا کہ مینے معذور جان لیا کہ تجہہ پر ایک جماعت پہنچتی ہی اور اون مین عامہ ہین ولکن دقق الاسناد وتانق فی تفسیر

کلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پھر اسوقت اونسے اہل حدیث کا پوچھا کہ اون کا کیا حال ہی آخرت مین فرمایا کہ وہ اپنی حدیث کی سبب جنت کو پہونچ گئے یا اپنی حدیث کے سبب سے رحمن کے روبرو پہونچ گئے شک میری طرف سے ہی پھر یہ بکار عالی روئے اور مجھے چمٹا لیا اور مجھسے مفارقت کی پھر مینے بعض معبرین سے اسکو بیان کیا اور بکار وضم کی تعبیر پوچھی کہا ضرور تیرے لیے کچھ امتحان جاری و واقع ہوگا اوس امتحان سے جو اونکے لیے ہوا تھا پھر بعد اس خواب کے عجائب و غرائب واقع ہوئے اللہ تعالی نے اونکو شر سے کفایت فرمائی تیسری شعبان ۱۱۸۲ھ مین اونکی وفات ہوئی بعض لوگون نے نظم کی تو یہ مصرع نکلا ع محمد فی جنان الخلد قد حل کا شعرا عصر نے اونکے مرثیے لکھے اور اونپر تاسف کیا انکے تلامذہ نبلاء علماء مجتہد ہوئے منجملہ اونکے ایک سید علامہ عبد القادر کوکبانی دوسرے قاضی احمد قاطن تیسرے علامہ احمد بن ابی الرجال ہین انکے سوا اور ہین جنکو حصر احاطہ نہین کرسکتا ہی ان کے والد منجملہ اون فضلاء کے تھے جو دنیا مین زاہد عمل مین راغب ہوتے ہین اور عارف بھی تھے شعر عمدہ کہتے تھے ۱۱۴۲ھ مین اون کا انتقال ہوا اور اونکے فرزند صاحب ترجمہ اوسوقت تہارہ مین تھے انتہی حاصلہ تمام ہوا بیان تاج مکلل کا ترجمہ مولانا رفیع الدین مرادابادی رحمہ اللہ تعالی مؤلف قصر الآمال بذکر الحال والمآل حاجی رفیع الدین خان مرادآبادی بن فرید الدین خان رحمہما اللہ تعالی فضلاء معتبرین ہند سے تھے علم حدیث مولوی خیر الدین سورتی تلمیذ شیخ محمد حیات سندی رحمہ اللہ اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رضی اللہ عنہ سے حاصل کیا اور بیعت طریقت شیخ محمد غوث لاہوری رحمہ اللہ سے کی اور سعادت حج و عمرہ سے مشرف ہوئے اس باب مین ایک کتاب لکھی اوسکا نام حالات الحرمین رکھا انکو حضرت شاہ عبد العزیز دہلوی رضی اللہ عنہ سے علوم کا مذاکرہ اور منطوق و مفہوم کا استفاضہ اور مشکل مسائل تفسیر و حدیث کے اونسے پوچھتے تھے اور اومین بال کی کھال نکالا کرتے تھے انکی تصانیف بہت ہین از انجملہ یہ کتب ہین قصر الآمال بذکر الحال والمآل سلوۃ الکئیب بذکر الحبیب ترجمہ عین العلم شرح اربعین نووی کنز الحساب تذکرۃ المشائخ کتاب الاذکار تذکرۃ الملوک شرح غنیۃ الطالبین تاریخ افاغنہ انکے سوا اور کتابین ہین انتقال ان کا بلدۂ مرادآباد مین پانزدہم ذیحجہ بمرض استسقا ۱۲۱۸ھ ہجری مین ہوا رحمہ اللہ تعالی کذا فی اتحاف النبلاء ترجمہ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ مؤلف تذکرۃ الموتی والقبور قاضی صاحب مرحوم اولاد سے شیخ جلال الدین کبیر اولیاء چشتی کے ہین انکا نسب عالی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ تک منتہی ہوتا ہی علوم عقلیہ و نقلیہ مین تبحر تام رکھتے تھے فقہ و اصول مین مرتبۂ اجتہاد کو پہونچے تھے ایک کتاب مبسوط فقہ مین لکھی ہی اوسمین مجتہدین اربعہ رضی اللہ عنہم کے ماخذ و دلائل و مختار کو ہر مسئلے مین بیان فرمایا ہی اور جو کچھ اونکے نزدیک اقوی ثابت ہوا اوسکو ایک رسالہ جداگانہ ماخذ الاقوی نام مین لکھا ہی اصول مین بھی اپنے مختارات کو تحریر کیا ہے ایک تفسیر طولانی لکھی اوس مین اقوال قدماء مفسرین کو اور تاویلات جدیدہ کو جن کے ریشش مبدا فیاض سے اون کے لطیفۂ روحانی پر ہوئی جمع کیا ہے تصوف و تحقیق معارف حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ مین کئی رسالے تحریر فرمائے اون کے ذہن کی صفائی طبیعت کی جودت فکر کی قوت عقل کی سلامتی زائد الوصف تھی طریقہ شیخ محمد عابد سے اخذ کیا فرط سرعت و شوق و صول سے تمام سلوک کو بچاس توجہ مین انتہا کو پہنچایا اٹھارہ برس کی عمر تھی کہ علم ظاہر کی تحصیل سے فراغت پائی خدمت مین حضرت میرزا جان جان رضی اللہ عنہ کی پہونچی ملقب بعلم الہدی حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی قدس سرہ قاضی صاحب کو بیہقی وقت فرمایا کرتے تھے ایام تحصیل مین تین سو پچاس کتابون کا سوائے کتب تحصیل کے مطالعہ کیا سات برس مین شیخ جلال لیے سے اجازت اور حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ سے تربیت و بشارت مین پائی حضرت میرزا مظہر

فرمانے تھے در دلِ فقیر مهابت ایشان می آید از روی صلاح و تقوی و دیانت ترویج شریعت منور طریقت ملکی صفت اند ملائکہ تعظیم ایشان میکنند بیفر مودند اگر خدای تعالی روز قیامت از بندہ بپرسد کہ بدرگاہ ما چہ تحفہ آوردی عرض کنم ثناء اللہ پانی پتی را او قات کو طاعت و عبادات سے معمور رکھتے تھے ایک سو رکعت نماز وظیفہ مقرر فرمایا تھا ایک منزل قرآن شریف کی تہجد مین پڑھتے تھے قضا کا منصب اختیار کیا او زاوسکا حق جیسا کہ چاہئے بجالائے قاضیون کے رسوم متعارفہ اون سے ظاہر نہین ہوتے تھے اونکے اصحاب سے پیر محمد اور سید محمد و کمیسیا اونکی صحبت مین ہونچکر طریقت کی نسبتون سے فائز ہوئے مدۃ العمر افاضہ کمالات ظاہر و باطن و اشاعت علوم و فصل خصومات و افتاء سوالات و حل معضلات مین مصروف رہے علم تفسیر و فقہ و کلام و تصوف مین ید طولیٰ رکھتے تھے اونکی کتب مولفہ بہت ہین اور سب کیسب نافع و مفید و مقبول و مشہور ہین الا بد منہ بزبان فارسی فقہ مین تذکرۃ الموتی و القبور تذکرۃ المعاد تفسیر مظہری سات جلد رسالہ حرمت متعہ و حرمت سرود حقوق الاسلام شہاب ثاقب ارشاد الطالبین وصیت نامہ اونکے سوا اور کتابین بھی ہین تعداد زیادہ جہیت شریف مین سلوک و روایت حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رضی اللہ عنہ سے رکھتے تھے اون کے کمالات و فضائل اس سے زیادہ ہین کہ اس مختصر مین سمائین علماء حنفیہ مین کم کوئی شخص مثل اونکے تحقیق و انصاف و عدم تعصب مذہب و اتباع دلیل مین اس سرزمین ہند اوٹھا ہوگا وفات غرہ رجب ۱۲۲۵ ہجری مین ہوئی اونکی تاریخ وفات قرآن شریف سے یہ آیت کریمہ ہی فہم مکرمون فی جنت النعیم لفظ جنات اس تاریخ مین بدون الف موافق رسم خط قرآنی کے ماخوذ ہے کذا فی اتحاف النبلاء ترجمہ حافظ ابن القیم رحمہ اللہ تعالے

**مؤلف کتاب الروح** جناب توفیق رحمہ اللہ نے اتحاف النبلاء مین فرمایا کہ شمس الدین ابو عبد اللہ محمد بن ابی بکر بن ایوب بن سعد بن حریز بن قیم زرعی دمشقی حنبلی امام عالم کامل فقیہ اصولی نحوی مفسر محدث حافظ حجہ متقن مفنن متکلم تھے انکی ولادت ۶۹۱ ہجری مین ہوئی تقی الدین سلیمان اور ابو بکر بن عبد الدائم اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ حرانی رحمہ اللہ اور شہاب نابلسی عابر اور فاطمہ بنت جوہر اور عیسی مطعم اور ابن شیرازی اور اسمعیل بن مکتوم اور ایک جماعت کبار علماء پر سماعت کی ابن رجب نے اپنے طبقات مین کہا ہے کہ مذہب مین تفقہ کیا فتوی دیا اور فائق ہوئے علوم اسلام مین تفنن کیا تفسیر و اصول دین کے عارف تھے لا یجاری وفیہا الیہ المنتہی حدیث و معانی و فقہ و دقائق استنباط کے عالم تھے لا یلحق فی ذلک فقہ و اصول و عربیت و ادب خوب جانتے تھے و لہ فیہا الید الطولیٰ علم کلام و علم سلوک و کلام اہل تصوف اور اونکے اشارات و دقائق کو جانتے پہچانتے تھے اونکو ہر فن مین ان فنون سے دستگاہ تام تھی صاحب عبادت و تہجد و طول صلواۃ تا غایت قصوی تھے تالہ و لہج بذکر و شغف بمحبت و انابت و افتقار الی اللہ و انکسار للہ مین رہتے اور سکے آستانہ عبودیت پر پڑے رہتے میٖں ان امور مین اونکی مثل نہین دیکھا اور نہ زیادہ تر وسیع اونسے علم مین دو نہ معانی قرآن شریف و سنت مطہرہ و حقائق ایمان کا زیادہ تر اونسے جاننے والا دیکھا وہ کچھ معصوم نہ تھے لیکن اونکے کام مین اونکا مثل دیکھا نہین گیا بار ہا حج کیا اور مکہ معظمہ مین مجاور رہے سکے والے اونکی شدت عبادت و کثرت طواف سے تعجب کرتے تھے مین ایک برس سے زیادہ اونکی وفات سے پہلے اونکی مجالست کا ملازم رہا قصیدہ نونیہ طویلہ جو کہ سنت مین ہے اوسکو اونسے سنا اور اونکی دوسری تصانیف سے بھی بہرہ مند ہوا خلق بیشمار نے اونسے علم اخذ کیا حالت حیات مین اونکے شیوخ کے یہانتک کہ انتقال کیا فضلای زمان اونکی تعظیم کرتے تھے اور اونکی شاگردی سے ناز کرتے تھے ابن الہادی وغیرہ اونکے شاگردون سے ہین قاضی برہان الدین زرعی نے کہا ما تحت ادیم السماء اوسع علما منہ یعنی آسمان کے نیچے اونسے زیادہ تر وسیع علم مین کوئی نہین ہے مدرسہ صدریہ مین درس کہا اور جوزیہ مین ایک مدت امامت کی اور اپنے ہاتھ سے اس قدر لکھا کہ کثرت کی وجہ سے اوسکا بیان نہین ہوسکتا ہے علم و کتابت و مطالعہ کتب و تصنیف و جمع کتب کی بہت محبت رکھتے تھے کتب سے جو کچھ اونہون نے انتخاب کیا وہ ہرگز اونکے غیر کو حاصل نہین ہوا بارہا اونکو محنت پہونچی اور ایذا دی

گئے مرتبہ آخر مین اونکو شیخ تقی الدین ابن تیمیہ کے ساتھہ قلعہ مین اونسے جدا قید کیا اس مدت مین قرآن شریف کی تلاوت کا بتدبر و تفکر شغل رکھتے تھے
قرآن شریف سے خیر کثیر اونپر مفتوح ہوئی اور ایک حصۂ عظیم اذواق و مواجید صحیحہ سے اونکو حاصل ہوا اور اوسکی وجہ سے اہل معارف کے علوم مین
کلام کرنے پر اور اونکے غوامض و باریکیون مین داخل ہونے پر اونکو تسلط حاصل ہوا چنانچہ اونکی تصانیف ان باتون سے مالامال ہے بعد وفات
ابن تیمیہ کے انکی رہائی قید سے ہوئی تمام ہوا کلام ابن رجب رحمہ اللہ کا حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے درر کامنہ مین بذیل انکے ترجمہ کے لکہا ہے
کہ اونہون نے عربیت کو ابن فتح اور مجد تونسی سے اور فقہ کو مجد حرانی اور ابن تیمیہ سے پڑہا انکے والد کو فرائض مین دستگاہ تھی یہ علم اونسے
اخذ کیا اور اصول کو صفی ہندی اور ابن تیمیہ سے حاصل کیا جری الجنان والقلب واسع العلم تھے خلاف و مذاہب سلف کو خوب جانتے تھے
ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی محبت اونپر یہانتک غالب ہوئی تھی کہ کسی چیز مین اونکے اقوال سے باہر نہین جاتے تھے بلکہ سارے اقوال مین اونکا انتصار
کرتے تھے اونکی کتابونکی تہذیب کرنیوالے اور اونکے علم کے نشر کرنیوالے یہی انکو نزدیک امرای مصر کے خط وافر تہا انکی اہانت ہوئی شہر مین اونٹ پر
تشہیر کئے گئے دُرّہ سے مارے گئے بعد اسکے ابن تیمیہ کے ساتھہ قلعہ مین قید ہوئے ابن تیمیہ کا جب انتقال ہوگیا تو انکو رہا کردیا و کان ینال من
علماء عصرہ وینالون منہ یعنی یہ علماء عصر کو برا کہتے تھے وہ انکو برا کہتے تھے ذہبی نے مختصر مین کہا ہے کہ خلیل علیہ السلام کی قبر کے واسطے سفر
کرنیکا انکار کیا اس سببسے ایک مدت قید رہے اشتغال و نشر علم کے واسطے متصدر ہوئے ولیکن امور پر جری اور اپنی رای کے ساتھہ معجب تھے
انکی مدت ملازمت ساتھہ ابن تیمیہ کے زمانۂ عود سے مصر سے تا وفات انکی تھی ابن کثیر نے کہا لازم استغفال رات دن کثیر الصلواۃ والتلاوۃ حسن الخلق
کثیر التودد لا یحسد ولا یحقد و کینہ تہے بعد اسکے کہا کہ مین اپنے زمانے مین نہین پہچانتا ہون کسی کو اہل علم سے کہ وہ عبادت مین اونسے اکثر ہو نماز کو بہت
لنبی پڑہتے اور رکوع و سجود دراز کرتے تہے لوگ مسئلۂ طلاق کے فتوی دینے کے سببسے لو انکا قصد کرتے تھے یہانتک کہ درمیان اونکے اور ابن
سبکی کے اس باب مین لڑائی ہوگئی جب نماز صبح کی پڑھ چکتے تو اپنی جگہ پر بیٹھے کے سورج بلند ہونے تک ذکر اللہ کیا کرتے تھے اور کہتے کہ یہ
میری غذا ہے اگر مین یہ نہ کرون تو میرے قوی ساقط ہو جائین اور کہتے کہ بالصبر والفقر تنال الامامۃ فی الدین یعنی امامت دین مین صبر و فقر سے
ملتی ہے اور یہ بہی فرماتے لابد للسالک من ہمۃ تسیرہ و ترقیہ و علم یبصرہ و یہدیہ یعنی سالک کو ذرا سی ہمت ضرور ہے کہ وہ اسکو ترقی
دے اور علم کہ وہ اوسکو بصیرت دے بینا کردے اور راہ بتائے کتابین جمع کرنے کا اتنا شوق تھا کہ اسقدر جمع کی تہین کہ اونکا حصر نہین ہوسکتا
یہانتک کہ انکے بعد اونکی اولاد نے زمانہ دراز تک اونکو فروخت کرکے صرف کیا سواے چند کتب کے کہ اونکو منتخب کرکے اپنے پاس رکہا بعد اسکے
صاحب اتحاف دام مجدہ نے طبقات حافظ ابن رجب سے اونکی تصانیف کا ذکر کیا ہے اکتالیس کتابین نام بنام بتائی ہین وفات انکی وقت
عشاء آخر کے لیلۃ الخمیس تیئسوین رجب ۷۵۱ھ ہجری کو ہوئی دوسرے دن جامع جراح مین بعد ظہر کے نماز جنازہ پڑہکر مقبرۂ باب صغیر مین دفن کیا
خلق کثیر نے اونکی متابعت کی منامات کثیرۂ حسنہ اونکے واسطے دیکہے گئے اپنے مرنے سے پہلے شیخ تقی الدین ابن تیمیہ کو خواب مین دیکہا تھا
اور اپنی منزل و مرتبہ سے پوچہا تھا اونہون نے انکے علو رتبے کا فوق بعض اکابر کے اشارہ کیا اور فرمایا کہ تو قریب تھا کہ ہمارے ساتھ ہو ولیکن
تو اب طبقۂ ابن خزیمہ مین ہے انتہی حافظ ابن حجر نے انکی تصانیف مین اغاثۃ اللہفان فی مصائد الشیطان اور قضاء قدر اور کتاب الروح کو
بہی ذکر کیا ہے اور کہا ہے کانت جنازتہ حافلۃ جدا و رؤیت لہ منامات حسنۃ ومن نظمہ قصیدۃ نونیۃ تبلغ سبعۃ
الاف بیت انتہی صاحب قاموس حدیث مین انسے سماع رکہتے ہین یہان سے انکا رتبہ دریافت کرنا چاہیے کہ کس قدر ہے رضی اللہ عنہ
یہ تلخیص ہے اتحاف النبلاء کی اور تاج مکلل مین بہی انکا ترجمہ بہت بسط سے لکہا ہے اور روضۂ غناء تاریخ دمشق سے نقل کیا جو مدد بصیرت کیلئے

مقابل دفن کئے گئے اور اونکے قبر پر قبہ بنا ہوا ہے کشف الظنون مین کتاب الروح دو لکھی ہین ایک تو شیخ محی الدین محمد بن علی عربی الطائی
متوفی ۶۳۸ھ کی دوسری حافظ ابن قیم جوزیہ کی اسکا اختصار برہان الدین ابراہیم بن عمر بقاعی نے کیا ہے اور اوسکا نام سر الروح رکھا ہے
انکی وفات ۸۸۵ھ مین ہوئی اول اوسکا یہ ہے الحمد للہ المتصف بصفات الکمال الخ اور یہ مشتمل ہے اکیس ۲۱ مسئلون اور لوگون جوابون

ترجمہ علامہ قرطبی رضی اللہ عنہ صاحب کتاب التذکرۃ فی امور الآخرۃ مقری نے کتاب نفح الطیب من غصن
الاندلس الرطیب مین کہا ہے ابو عبد اللہ محمد بن احمد بن ابی بکر بن فرح قرطبی حافظ مقری نے کہا فرح بسکون را و حا مہملہ حافظ عبد الکریم نے انکے
حق مین کہا ہے کہ وہ عباد اللہ صالحین اور علماء عارفین زاہدین سے تھے جو کہ دنیا مین زہد کرتے اور اوس چیز کا شغل رکھتے ہین جو کہ اونکو نفع دے یعنی امور آخرت اور
درمیان توجہ و عبادت و تصنیف کے مشغول رہتے تھے اونہون نے تفسیر قرآن شریف مین ایک کتاب پندرہ جلد کی جمع کی ہے اور دو مجلد مین اسماء حسنی کی شرح کی ہے
اور دو مجلد مین انکی کتاب التذکرہ فی امور الآخرہ ہے اور تقصی کی شرح لکھی ہے اور انکے سوا اور تالیف مفید ہین بے تکلف سے ایک کپڑے مین چلتے پھرتے اور سر پر
ایک طاقیہ ہوتی اونہون نے شیخ ابو العباس احمد بن عمر قرطبی صاحب مفہم فی شرح مسلم سے بعض اس شرح کا سنا ہے اور ابو حسن علی بن محمد بن علی بن حفص یحصبی
اور حافظ ابو علی حسن بن محمد بکری وغیرہ سے حدیث کی ہے شب دوشنبہ نوین تاریخ شوال ۶۷۱ھ ہجری کو منیۃ ابن خصیب مین وفات پائی اور وہین مدفون ہوئے رحمہ اللہ
تعالی تاریخ لکھنے مین انکے حق مین یون لکھا ہے کہ شیخ فاضل تھے اور انکی تصانیف مفیدہ ہین جو کہ انکی کثرت اطلاع اور وفور علم پر دلالت کرتی ہین منہا تفسیر القرآن
مبلغ الی غایتہ اثنا عشر مجلدا انتہی انکے بعض تلامذہ نے حاشیہ پر یہ لکھدیا کہ مصنف نے انکے ترجمہ مین نہایت اجحاف کیا و کان متفننا متبحرا فی العلم انتہی بعض نے
اس کلام کے بعد یون لکھا کہ قال الذہبی و کتب وسمع وکان یقظا فہما حسن الحفظ ملیح النظر حسن المذاکرۃ ثقۃ حافظا انتہی دوسرے نے
اسی کلام کے بعد یہ لکھا مشاحۃ شیخنا المصنف فی ہذہ العبارۃ مالہا فائدۃ فان الذہبی قال فی تاریخ الاسلام العلامۃ ابو عبد اللہ محمد
بن احمد بن ابی بکر بن فرح الامام القرطبی امام متقن متبحر فی العلم لہ تصانیف مفیدۃ تدل علی کثرۃ اطلاعہ ووفور عقلہ وفضلہ ثم
ذکر موتہ وقال بعدہ وقد سارت بتفسیرہ العظیم الشان الرکبان ولہ الاسنی فی شرح الاسماء الحسنی والتذکرۃ واشیاء تدل علی
امامتہ وذکائہ وکثرۃ اطلاعہ انتہی اور کسی نے اس کلام کے بعد یہ لکھا عفر اللہ لک اذا کان الذہبی ترجمہ بما ذکرت وہو واللہ
فوق ذلک فکیف تقول ان مشاحۃ شیخک لا فائدۃ فیہا وتسوء الادب معہ وتقول ان کلامہ لا فائدۃ فیہ فاللہ یستر علیک انتہی
تمام ہوا کلام نفح الطیب کا جمع التشتیت مین کہا ہے قرطبی بضم قاف منسوب ہے طرف قرطبہ کے وہ ایک بلد ہے مغرب مین کذا فی القاموس وہو العلامۃ الکبیر الحافظ
المحدث ابو عبد اللہ محمد بن حسن بن ابی بکر بن فرح الانصاری الاندلسی من ائمۃ الحدیث لہ التذکرۃ فی علوم الآخرۃ انتہی
نفح الطیب مین اس شہر کا بیان خوب بسط سے کیا ہے اور انکے انہار و بساتین و مکانات و آب و ہوا اور علماء و فضلاء کا تفصیلوار حال لکھا ہے اتحاف النبلاء مین کہا ہے تذکرۃ
القرطبی شیخ محقق شمس الدین محمد بن احمد بن فرح انصاری اندلسی متوفی سنہ احدی وسبعین وستمائہ یہ ایک کتاب مشہور ہے ایک مجلد ضخیم مین اول اوسکا یہ ہے الحمد للہ
العلی الاعلی الخ اسمین ذکر موت و موتی و حشر و نشر و جنت و نار و فتن و شرور اور جو اوس سے تعلق رکھتا ہے کتب ائمہ سے جمع کر کے ابواب پر مبوب کیا ہے ہر باب کے بعد ایک فصل
غریب و ایضاح مشکل مین منعقد کی ہے اور نام اوسکا التذکرۃ باحوال الموتی والآخرۃ رکھا ہے بعض اہل علم نے اوسکو مختصر کیا ہے انتہی ترجمہ امام شعرانی
رضی اللہ عنہ مولف مختصر تذکرۃ قرطبی رحمہ اللہ تاج مکلل مین فرمایا ہے شیخ عبد الوہاب احمد بن علی شعرانی اور شعراوی بھی کہتے ہین عالم محدث
صوفی صاحب کرامات کثیرہ و تالیفات نفیسہ سنت کے تبع بدعت سے مجتنب جامع شریعت و طریقت تھے انکی وفات ۹۷۳ھ ہجری مین ہوئی جناب
توفیق عبد الرحمہ نے انکی طبقات کا ترجمہ بزبان اردو نہایت سلیس و فصیح و بلیغ فرمایا ہے اور اوسکا نام خیرۃ الخیرہ رکھا ہے مطبوع ہو کر فیض بخش

